مدعی اُس سی سخن ساز بہ سالوسی ہے — پھر تمنا کو یہاں مژدہ مایوسی ہے

---

از دست

شمع کی طرح کون رو جانے — جس کے جی کو لگی ہو سو جانے

---

جس طرح لگی دل کو مرے چاہ کسو کی — اس طرح نہ لگیو مرے اللہ[1] کسو کی

---

حنا خون ہو کے اُن پاؤں کی جب کچھ بات چلتی تھی — رگڑتی تھی سرِ پا سنگ پر اور ہاتھ ملتی تھی

ترے منہ کی تجلی دیکھ کر کے رات حیرت سے — زمیں پر لوٹتی تھی چاندنی اور شمع جلتی تھی

---

اُس کا پیغام مجھے کیونکہ زبانی آوے — نام سنتے ہی مرا جس کو گرانی آوے

دین و دنیا سے سروکار رہے کس کافر کو — رات دن فکر یہی ہے کہیں جانی آوے

---

ارے قاصد تو میرا اور کچھ مذکور مت کیجو — یہی کہیو کہ اپنے دل سے مجھکو دور مت کیجو

---

سن لیجیو خط سونپ کے پیغام کو قاصد — لے اوڑھیو نہ پہلے ہی مرے نام کو قاصد

---

حسن کا جی ہر ادا تجھ میں میاں ستو نہیں — گل تصویر میں گو رنگ ہوا بو تو نہیں

## (۴) زینت

نازک تخلص زینت نام در فیض آباد از میر مستحسن خلیق معلوم شدہ مشارٌ الیہ می گوید کہ ہرگاہ من ہمراہِ لشکر رفتم بسببِ الفتے کہ با من داشت ایں غزل نوشتہ فرستادہ بود[2]

(۱) کسی۔ دن خ (۲) دروغ راست برگردن راوی دن خ

کوچہ میں کوئی رسکے کوئی در پہ مرے ہے
انصاف بھی کچھ ہے تو یہ کیا ظلم کرے ہے

موجود ہے ہر آن جو نزدیک ہمارے
وہ وہم و گماں سے بھی حقیقت میں پرے ہے

ہے نالہ و زاری کا مرے شور فلک تک
پردہ بتِ مغرور کوئی کان دھرے ہے

یاد آتی ہے اُن آنکھوں میں آمدہ نشہ کی
ساقی مئے گلرنگ سی جب جام بھرے ہے

غش میں مجھے کل دیکھ کے وہ ڈر کے یہ بولا
بس ہوش میں آ کیوں مجھے بدنام کرے ہے

پیغامِ اجل چاہ ہی اُس بت کی ولیکن
کب عاشقِ جاں باختہ مرنے سے ڈرے ہے

جاتے تمھیں ٹک دیکھا تو آنکھیں نہ نکالو
منظور ہمیں تو نظرے خوش گذرے ہے

محفل میں مجھے دیکھ کے کہنے لگا اپنی
جاوے یہ بلا گھر سے مرے کوئی ارے ہے

اُٹھا میں تو بولا کہ میں ہوں غیر کو کہتا
جل جل کے تو کچھ اپنی ہی غیرت میں مرے ہے

نازکؔ سفرِ دور کو گویا وہ سدھارا
گرمِ طلبِ شوق کے نزدیک وڑے ہے

## (۵) موتی

موتی نامی از اہل طوائفِ اربابِ نشاط در فنِ خود صاحبِ مذاق و ذی اعتبار۔ اصلش شاہجہاں آباد است۔ دوازدہ سال گزشتہ کہ مرزا ابراہیم بیگ مقتول را کہ ذکر ایشاں در ردیفِ میم گزشت شیفتگی برا و شدہ بود تا امروز بایشاں بر جادۂ وفاداری قائم است چند سال گزشتہ کہ از دہلی بہ لکھنؤ رسیدہ گاہ گاہے فقیر ہم برائے ملاقاتِ مرزائے مذکور کہ بہ خانہ اش میر دم بسیار بہ خوبی پیش می آید۔ از وست۔

گلابی روبرو ہے اور ہم ہیں
بس اب جام و سبو ہے اور ہم ہیں

سیا گر تو نے چاکِ جیب ناصح
تو پھر تارِ رفو ہے اور ہم ہیں

بلا سے گو نہ ہووے دل کو واشد
ہجومِ یاس تو ہے اور ہم ہیں

شبِ مہتاب میں تا صبح ساقی
خیالِ ماہ رو ہے اور ہم ہیں

یہ کیا جی میں لہر آئی کہ ہوتی      کنارِ آبِ جو ہے اور ہم ہیں

# خاتمہ

بر ضمیرِ آئینہ نظیرِ مبصرانِ گوہرِ معانی مخفی و محتجب نہ ماند کہ مولفِ ایں تذکرہ غلام ہمدانی ولد ولی محمد اینِ درویش محمد کہ بہ مصحفی شہرت دارد از سبب⁽¹⁾ حواس و پریشانی خاطر و ناساعدیِ زمانہ کجا فرصتِ آں داشت کہ بہ تصحیحِ احوال و اشعارِ شعرائے سابق و حال پرداختہ نقشہ ایں جریدہ را بروئے کار آرد اما اکنوں کہ بہ رہبریِ بختِ سعید در حضورِ پرنور مرشد زادہ آفاق مرزا محمد سلیمان شکوہ بہادر دام اللہ اقبالہٗ بار یافتہ ہمیشہ موردِ گوناگوں مہربانی آں مہر سپہر خلافت و جہانداری می باشد فرصت را غنیمت شمردہ مسودۂ محوس تذکرہ را کہ از چند سال بہ طاقِ نسیان افتادہ بود صاف نمودہ و درست ساختہ احوالِ اکثرے درو بہ شرح و بسط مسطور است و احوالِ بعضے از متقدمین کہ کما ینبغی آگاہی بر اوقات آنہا حاصل شود بطور بیاض سمتِ تحریر یافتہ۔

## قطعہ

غرض نقشے است کز ما یاد ماند      کہ ہستی را نمی بینم بقائے
مگر صاحب دلے روزے بہ رحمت      کند در کارِ ایں مسکیں دعائے

امید کہ بہ نظرِ قبول آں والا جناب در آمدہ مقبولِ دلہا گردد⁽¹⁾۔

## تاریخ

چونکہ از فضلِ خدا ساختہ شد      جلد ایں تذکرہ مانندِ بہشت
سالِ او چوں ز خرد پرسیدم      یکہزار و دو صد و نہ بنوشت

---

(۱) ن خ ۱۲۰۹ قطعہ تاریخ -

## تاریخ دیگر[1]

چوں ز انعامِ خدائے کارساز — شد مرتب ایں کتاب دلپذیر
بسکہ در معنی نظیرِ خود نہ داشت — گفتہ شد تاریخ جلد بے نظیر
۱۲۰۵ھ

---

کاتب بندہ مرزا فدا حسین ولد آقا مرزا صاحب ۲۰ رجادی الثانی ۱۲۱۹ھ ملک لکھنؤ مکان احمد گنج در سن سی ام۔

---

ایں تصنیف استاد زمانہ بعہد خود خاقانی شیخ غلام ہمدانی مرحوم و مصحفی تخلص دارد کتبہ محمد علی بیگ خاک پائے جلالی بار دویم شہر صفر ۱۲۳۰ھ تمام شد۔

تمت الکتاب بعون الملک الوہاب

---

(۱) تاریخ لمولفہ

# اُردُو

انجمن ترقی اردو اورنگ آباد دکن کا سہ ماہی رسالہ ہی جس میں ادب اور زبان کے ہر پہلو پر بحث کیجاتی ہی۔ اس کے تنقیدی اور محققانہ مضامین خاص امتیاز رکھتے ہیں۔ اُردو میں جو کتابیں شائع ہوتی ہیں اُن پر تبصرے اس رسالہ کی ایک خصوصیت ہے:

یہ رسالہ سہ ماہی ہی اور ہر سال جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شائع ہوتا ہے، رسالہ کا حجم ڈیڑھ سو صفحے ہوتا ہے اور اکثر اس سے زیادہ۔ قیمت سالانہ محصول ڈاک وغیرہ ملاکر سات روپے سکہ انگریزی۔ آٹھ روپے سکہ عثمانیہ۔

المشتہر۔ انجمن ترقی اردو اورنگ آباد (دکن)

Anjuman -i- Tarraqqi -e- Urdu Series No. 54.

# Tadzkirah-i-Hindi

## A Biographical Anthology

## of

## Urdu Poets

by

**Ghulam Hamdani "Mus-hafi",**

*Edited by*

MOULVI ABDUL HAQ, B. A. (ALIG.)

—:)⁂(:—



*1933*